عورتیں سر کے بالوں میں جو پن سوئی وغیرہ لگاتی ہیں لوہے کی، جائز ہے؟

الجواب حامدًا ومصلیا

بالوں کو سنبھالنے کیلئے یا زیب وزینت کیلئے، پن لگانا، کلپ، ہیر بینڈ وغیرہ لگانا جائز ہے، البتہ نامحرموں کے سامنے سر اور یہ چیزیں کھلی ہوئی نہیں ہونی چاہیے، بلکہ ہر وقت سر کو ڈھانپ کر رکھیں۔

ہندیہ میں ہے:

ولا بأس للنساء بتعليق الخرز في شعورهن من صفر أو نحاس، أو شبة، أو حديد، ونحوها للزينة، والسوار منها.

(الهندية، ج ۵، ص ۳۵۹، ط زكريا، الباب العشرون في الزينة واتخاذ الخادم للخدمة)

اعلاء السنن میں ہے:

يجوز للنساء لبس أنواع الحلي كلها من الذهب، والفضة، والخاتم، والحلقة، والسوار، والخلخال، والطوق، والعقد، والتعاويذ، والقلائد وغيرها.

(اعلاء السنن، ج ۱۷، ص ۲۸۹، حرمة الذهب على الرجال وحلة للنساء، ط امدادیہ)

واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ عدیل ربانی

عالمی مجلس مفتیان کرام

۲　جمادی الاولی　۱۴۴۳ھ

۷　دسمبر　۲۰۲۱ء